سُہ ییٚلہِ ڈٲلو کھُم لٕنٛنہٕ پانَس
سوٗرے سُے پتہ بونو کیٛتھنہ"

(ع ۱۳)

ایک اور جگہ وہ اپنا مطلب اس طرح سمجھاتی ہیں۔ جب جاڑا شدید ہوتا ہے تو پانی جم کر برف بنتا ہے۔ یا برف کی صورت اختیار کرتا ہے۔ بظاہر یہ تین مختلف چیزیں ہیں۔ مگر غور کرو تو تینوں چیزیں دراصل ایک ہیں۔ اسی طرح جب اصلیت اور حقیقت کا یہ سورج چمکتا ہے تو جیو۔ کائنات اور حقیقت ایک بن جاتے ہیں اور یہ سب ایک ہی حقیقت کے مظاہر ہیں۔"

"تیز سَیل کھوٗت تٲے تیۄرے
ہِمہٕ نَزہ گے بین، ابن وِمرشا
ژینَن رو بانہٕ سَب سَیٚے
شِوے ژرازر زگ پشیا"

(ع ۱۱۱)

اس حقیقت سے واقف ہو کر وہ پھر رندانہ جرأت سے پوچھتی ہیں کہ جب تو ہی ہے تو پھر کھیل کیسا؟"

بقول غالب ؎

جب کہ تجھ بن نہیں کوئی موجود
پھر یہ ہنگامہ اے خدا کیا ہے

ژٕہے ناران، ژٕہے ناران     ژٕہے ناران، یم کم دٕہر

(ع ۱۳۱)

یہ گیان للہ دید کی زندگی پر نہ صرف اثر انداز رہا۔ بلکہ اس نے ان میں ایک

انقلاب عظیم پیدا کیا، جس کا پتہ اُن کے کلام سے چل جاتا ہے ؏

معجزہ فن کی ہے خونِ جگر سے نمود

اُن کا کلام خونِ جگر میں رنگا ہُوا ہے۔ اور اس میں وہ رموز و اسرار موجود ہیں جو کسی پہنچے ہوئے سنت یا صوفی ہی کے ہاں مل سکتے ہیں۔ ان کے من سے دوئی مٹ گئی تھی اور وہ اپنے اور پرائے میں کوئی امتیاز نہ کرتی تھیں۔ وہ محبت و آشتی کا سرچشمہ تھیں۔

پُرتہٕ پان بیٚمی سوٚم مون

ان کے دِل سے ساری خواہشیں خود بخود مٹ گئی تھیں۔ وہ کھانے پینے میں اعتدال پسند تھیں اور بہر صورت درمیانی راستہ اختیار کرنا ان کا شعار بن چکا تھا ؂

سوٚمُے آہار سیٚھٹا زوٚنُم      لوٚبَن لوٚگَن بُرٕم نہٕ پرٕے
(۶۳)

ترجمہ :- " میں نے اعتدال سے کھانا پینا کافی سمجھا (اور) خواہشات نفسانی کی طرف مائل نہ ہوئی۔"

(ب)  سوٚمُے کھیٚنے مالِ سوٚمُے آسکھ
سوٚمُے کھیٚنہٕ مُژرنے برٕنَن تارٕی
(۶۴)

ترجمہ :- " اعتدال پسند اور کھانے پینے میں اعتدال اختیار کر۔ ایسا کرنے سے تیرے لئے دروازے کھول دیے جائیں گے۔

وہ کہتی ہیں کہ مذہبی کتب میں موت کی جو تصویر کھینچی گئی ہے نہایت ڈراونی ہے۔

"شاستر بوزِتھ چھ یمہ ہنہ کرُوٹھ" (ع ۶۵)

ترجمہ:۔ "شاستروں کو پڑھ سُن کر موت بہت ڈراونی معلوم ہوتی ہے۔"

ان کے دل سے اب سب ڈر دُور ہو چکا تھا۔ کیونکہ اس میں جھوٹی آشائیں باقی نہیں رہی تھیں۔ اب تو وہ زندہ ہوتے ہوئے بھی گویا مر چکی تھیں۔ کہتی ہیں۔

(ا) "برانتھ یمو ترٲو تمے گے کھسِتھ" (۶۵)

ترجمہ:۔ جنہوں نے جھوٹی آشائیں چھوڑ دیں وہی برتر ہیں۔"

(ب) "زند مُرس تہٕ میتے کرہ کیا؟" (ع ۱۲۱)

ترجمہ:۔ زندہ ہوتے ہوئے بھی میں مر گئی ہوں۔ اب ہستی میرا کیا بگاڑ دیگی؟"

(ج) "مرِ کُس تہٕ مارن کس؟"

ترجمہ:۔ "کون مرے گا؟ کون مارا جائے گا؟"

ان کے لئے زندگی اور موت دونوں یکساں تھے۔ فرماتی ہیں:

"مرِ نیچھ تہٕ لسہٕ نیچھ" (ع ۱۲۳)

ترجمہ: مروں تو اچھا زندہ رہوں تو اچھا۔"

اب وہ ماضی اور مستقبل یعنی زمانے کی قید سے آزاد ہوئی تھیں۔ دُنیا میں ہر چیز بدلتی رہتی ہے ؏

"ثبات بس ایک تغیر کو ہے زمانے میں"

زندگی کا راز اسی میں مضمر ہے جب تک انسان کا دِل خواہشات اور احساسات کا حال ہے وہ ماضی اور مستقبل کے چکر میں پھنسا رہتا ہے اور حقیقت کو نہیں پا سکتا

اس لئے کہ حقیقت ان پابندیوں سے بے نیاز اور زمانے کی قید سے آزاد ہے جب تک یہ جلوہ گر نہیں ہوتی۔ انسان تغیر زماں کا شکار رہتا ہے۔ اس معنی خیز حقیقت کی طرف لل دید اشارہ کرتی ہیں:

(ل) "کلن کالہ۔ ناًلی یوٚدوٚے ژٚنے گوٚل
ویٚندِ وگہ وا ویٚندِ ونواس"

(عـ ۸)

ترجمہ:۔ جب تیری خواہشیں زمانے کے تغیر سے آزاد ہونگی یعنی جب یہ ختم ہو جائیں گی تو پھر تو گھر میں رہے یا جنگل میں ایک ہی بات ہے"

(ب) ژٕیتھ نوٚوُے ژٕندرمہ نوٚوُے
زلہِ مے ڈیوٗٹھم نوم نوٚوُے
ییٚنہِ بیٚچھ لل مےٚ تن من نوٚوُے
تیٚنہِ لل بو نوم نوٚے چھیس

(عـ ۱۴۳)

ترجمہ:۔ "چت نیا۔ چاند نیا اور یہ کائنات بھی دمبدم نئی ہی نئی ہے۔ جب سے لل (میں نے) اپنا تن من صاف وپاک کیا۔ میں بھی ہر دم ایک نئی زندگی پاتی ہوں"

لل دید اب حقیقت سے ہم آغوش تھیں۔ انہیں اللہ کو کسی خاص نام سے یاد کرنے کی ضرورت نہ تھی اسے کسی نام سے یاد کیا جا سکتا تھا۔ خواہ وہ شو ہو یا وشنو، برہما ہو یا بدھ یا کچھ اور چنانچہ کہتی ہیں:

"شوو کیشوو جن وا کملہ ناتھ نام دارِن یوٚہ" (عـ ۴۶)

ترجمہ:- "شو ہو یا کیشو جن ہو یا بدھ یا کملج برہما۔ کچھ بھی اس کا نام لو۔"

وہ مذہب کی قیود سے آزاد ہو چکی تھیں۔ ان کی نظر میں ہندو اور مسلمان میں کوئی فرق نہ تھا۔ سب میں ایک ہی جلوہ نظر آرہا تھا۔ انہیں کھانے پینے کی چیزوں میں بھی کوئی پرہیز نہ تھا۔ اب انہیں وہ مقام حاصل ہوا تھا کہ جو کام وہ کرتیں وہ پوجا تھا اور نماز۔ جو کچھ وہ کہتی وہی اللہ کا نام اور جس پر نظر ڈالتیں اس میں فقط جلوہ الٰہی دیکھتیں۔

(ا) یہ یہ کرم کورم سُہ ارژن

یہ رُسنہ ویزتو رُم تی منتھر"

(ع ۱۴۴)

ترجمہ:- "میں نے جو بھی کام کیا وہ عبادت تھا۔ میری زبان سے جو بات نکلی وہ منتر تھی۔"

(ب) گگن ژے بھوتل ژے

ژے چھکھ دن تہ راتھ

ارگ زندن پوشں پونی ژے

ژے چھکھ سورے تہ لاگز کیاہ

(ع ۱۲۵)

ترجمہ:- "تو ہی آسمان ہے تو ہی زمین۔ تو ہی دن ہے ہوا ہے اور رات تو ہی چڑھاوے کا اناج، چندن، پھول اور پانی، تو ہی سب کچھ میں کیا نذر کروں۔"

(ج) شو چھے تھلِ تھلِ روزان موزان ہیوند تہ مسلمان (ع ۱۰۵)

ترجمہ :۔ شو ہر جگہ جلوہ گر ہے ۔ ہندو اور مسلمان میں کوئی امتیاز نہ کر۔"

(د) ژُلس اندر کیول زونُم
اَنس کھینس کُس چھُم دو لیش
(ع ۱۱۹)

ترجمہ :۔ "مجھے اس کے بغیر کوئی نظر نہ آیا۔ میں کھانے پینے میں کیا پرہیز کرتی۔"

(ہ) پانس منز بیلہ ڈ لو ڈُھکھ مے ژے
مے ژے تہٕ پانس دِتُم زھوہ
(ع ۱۳۲)

ترجمہ :۔ جب میں نے تجھے اپنے آپ میں پایا۔ تو جوش مسرت میں میں نے تجھے اور اپنے آپ کو آشکارا کیا۔

غرض للہ دید کا کلام بصیرت عشق اور صدق و خلوص کا ایک نادر نمونہ پیش کرتا ہے۔ جس میں حقیقت کی جھلک نمایاں طور پر نظر آتی ہے۔ بلند پایہ صوفیوں اور سنتوں کے کلام کی خصوصیت بھی یہی ہے۔ دیکھئے مولانا روم ؒ کیا فرماتے ہیں۔

دیدن دیدہ فزاید عشق را — عشق اندر دل فزاید صدق را
صدق بیداریٔ ہر حس میشود — حسہا را ذوق مونس میشود
ہر حسیت پیغمبر حسہا شود — جملہ حسہا دراں جنت رود
حسہا با حس تو گویند راز — بے زبان و بے حقیقت بے مجاز

شری اُتپلدیو جی "شو ستو تراولی" میں کہتے ہیں :

मत्तादि:उद: मुखेन सन्ततं
पुण्यादचं रसायनं स्वबन्धु।
सर्वे भाव चषकेषु पूरिते
यत्तापिब वापि भवेयमुन्मद :॥

ترجمہ :۔ "کاش میں تجھ سے اپنی عقیدت کی شراب
آبِ حیات مختلف اندریوں سے لگاتار جی بھر کر پینے کے بعد
مست و سرشار ہو جاؤں جس سے تمام موجودات کے جام
لبریز ہیں۔

لل دید کے ہمعصر مورخوں مثلاً جون راج، شری ور اور پودھ بھٹ
نے اپنی تاریخوں میں ان کا کوئی ذکر نہیں کیا ہے۔ اس کی وجہ غالباً یہ ہے کہ عوام کیلئے
یہ پہلا موقعہ تھا جب رموز و حقائق تصوف اور ان کو بروئے کار لانے سے متعلق
ضبط و عمل کے طریقوں کا بیان انہیں اپنی زبان میں دستیاب ہوا۔ اگرچہ اس قسم
کی تعلیم سمجھنے والوں کی تعداد اب تھوڑی رہ گئی تھی۔ کشمیری زبان میں یہ انداز بیان
سنسکرت کے مقابلے میں (جس کو اب مقابلتاً کم لوگ سمجھ سکتے تھے) بہت
مقبول ہوا۔ ظاہر ہے کہ سنسکرت کے پنڈتوں نے اس طریق کار کو پسندیدہ نظروں
سے نہیں دیکھا ہوگا۔ اور اس لئے ان کے کلام کو قابل التفات نہیں سمجھا ہوگا۔
اس کے علاوہ یہ بھی ممکن ہے کہ چونکہ لل دید کوئی وِدوان پنڈت نہ تھیں بلکہ سماج
کے دستور کے خلاف ایک نیم برہنہ مستانہ جوگن کی صورت اختیار کئے ہوئے
تھیں۔ ان مورخوں نے انہیں درخورِ اعتنا نہ سمجھا ہو۔ یا شاید اس کی وجہ یہ
ہو کہ اس وقت تک لل دید کو اس قدر شہرت حاصل نہ ہوئی تھی، جتنی کہ ایک
دو صدیوں کے بعد جب ان کے کلام کا چرچا نزدیک و دور ہونے لگا بعد میں

آنے والے مورخوں نے کشمیر کی تاریخی کتب میں اُن کا ذکر نہایت احترام سے کیا ہے۔

خواجہ اعظم دیدہ مری اپنی تاریخ "واقعات کشمیر"[1] (۱۱۴۹ھ) مطبوعہ ۱۸۷۳ء میں لکھتے ہیں۔

"عارفہ کاملہ للہ مجذوبہ ........ راجذبہ الٰہی رو داده و دل بالقطاع وانز وانہاده چندے بہ سر و خفا میگذرا بند و کسے از خویش و پیوند بے بحالت باطنی آں مجذوبہ درد مندے برد۔"

پنڈت بیربل کاچرو کی تصنیف "مجموعۂ تواریخ"[2] (۱۸۴۶ء) میں ان کا ذکر یوں آیا ہے:۔

"لل نام عفیفۂ خدا پرست .... صاف ضمیرے از فرقۂ ہنود قدیم بمنصبۂ شہود گذاشتہ بود۔ در موضع پانپور سکونت نمود۔"

پیر غلام حسن کھویہامی کی تاریخ المعروف "تاریخ حسن"[3] حصۂ سوم میں لل دید کا ذکر ان الفاظ میں پایا جاتا ہے۔

"بی بی لل عارفہ کاملہ ثانی رابعہ بود و در شہور سنہ ہفتصد ہجری ظہور نمودے آرند کہ عفیفہ از موضع سیمپور در خانہ برہمنے متولد شد۔ در صغر سن عجب سوز و گدازے داشت۔ در قصبۂ پانپور بعقد شوہر دادند .... واشعار دردناک میگفت کہ۔

آہنا بزبان اہل اندیا للہ واک میگویند ...... در حق او ہنود میگویند کہ وے از ماست۔ مسلمان دلیل ے آرند کہ از ماست۔ فی الحقیقت

---

[1] صفحہ ۳۴، ۳۵ ناشر غلام محمد نور محمد۔ [2] فولیو ۹۹ سنہ ۱۸۴۶،۱۸۴۰ (نسخہ ریسرچ ڈیپارٹمنٹ سرینگر) [3] فولیو ۲۵۰ (نسخہ ریسرچ ڈیپارٹمنٹ سرینگر)

دے از خاصانِ خدا است ۔ رحمۃ اللہ علیہا" ۔

لل دید کا کلام چودھویں صدی کی کشمیری زبان کا نمونہ ہے ۔ مگر یہ کہنا مشکل ہے کہ ان چھپے ہوئے واکھوں کی زبان اسی زبان کا صحیح نمونہ ہے ۔ کیونکہ کوئی معتبر نسخہ اس زمانے کا موجود نہیں ۔ انفرادی طور پر کئی حضرات نے ان کے "واکھ" یعنی اشعار وقتاً فوقتاً جمع کئے ۔ معلوم ہوتا ہے کہ سب سے پہلے پنڈت بھاسکر راز دان نے ۶۰ واکھوں کا سنسکرت میں ترجمہ کیا تھا جو ریسرچ ڈیپارٹمنٹ کشمیر نے چھاپا ۔ پروفیسر بہلر نے "لل واکھ" کے سنسکرت نسخوں کی تلاش سے متعلق جو رپورٹ ۱۸۷۷ء میں شایع کی ۔ اس میں ایسے دو نسخوں کا ذکر کیا گیا ہے ۔ سر جارج گریرسن کی رائے میں ان میں سے ایک بھی مکمل نہیں ۔ بلکہ ان میں اختلاف بھی پایا جاتا ہے ۔ انہوں نے ۱۹۱۴ء میں اپنے ایک دوست مہامو پادھیاے پنڈت مکند رام شاستری سے خواہش ظاہر کی کہ لل واکیانی کا ایک اچھا نسخہ دستیاب کیا جائے ۔ پنڈت مکند رام کو اس کی تلاش کے دوران میں گشن گاؤں کے ایک بوڑھے برہمن مسمی برہمن داس سے ملنے کا اتفاق ہوا ۔ جس نے سینہ بسینہ چند بزرگوں تک پہنچے ہوئے "لل واکھ" زبانی بھی سن کر حفظ کر لئے تھے اور تقدس مآب حضرات کی خوشنودی حاصل کرنے کی غرض سے انہیں سنا کر محفوظ کرنا تھا ۔ پنڈت مکند رام نے اُن کو قلمبند کیا اور (بعض واکھوں) کی سنسکرت اور بعض کی ہندی میں شرح لکھکر) سر جارج کے پیش کئے ۔ انہوں نے ۱۹۲۱ء میں اس مجموعہ کو جو ۱۰۹ واکھوں پر مشتمل ہے ۔ "لل واکیانی" کے نام سے انگریزی میں مع ترجمہ و شرح کے شایع کیا ۔ سر جارج کی رائے میں یہ مستند میں ۔ اپنی رائے قایم کرنے کی تائید میں وہ اس کتاب کی تمہید میں دلائل بھی پیش کرتے ہیں ۔ تمہید کے علاوہ اس میں ڈاکٹر بارنٹ کا لکھا ہوا ایک مبسوط اور قابلِ قدر مقالہ بھی شامل ہے ۔ جس میں لوگ کے ریاض کی تفصیل درج ہے ۔ گریرسن صاحب نے لل دید کی زبان اور اُن کے

فن عروض پر بھی ایک ضمیمہ کا اضافہ کیا ہے۔ اس کتاب کے علاوہ مسٹر جے ہنسٹن نولس کی تصنیف "کشمیری محاورات اور ضرب الامثال" میں بھی بعض للہ واکھ درج ہیں۔

گریرسن صاحب کی کتاب شایع ہونے کے چند سال بعد سر رچارڈ ٹمپل نے انگریزی میں للہ واکھ کا منظوم ترجمہ شایع کیا۔ اس میں انہوں نے لل دید سے تعارف کرانے کے سلسلے میں ایک مفصل مقدمہ لکھا ہے۔ اس کے ایک باب میں لل دید کے عقائد سے متعلق منابع کا ذکر ہے۔ اور دوسرے میں ان کے نظریہ وعمل کے ساتھ ساتھ تصوف بودھ دھرم تانترک مت اور شیومت سے بحث کی گئی ہے۔ جس میں ان کے باہمی اثرات کا تذکرہ کرنے کے بعد یہ دکھایا گیا ہے کہ لل دید کے کلام میں اس امتزاج کا اثر کس حد تک کارفرما رہا ہے۔

پنڈت آنند کول بامزے مرحوم نے تحقیقات کرکے مزید ایسے ۵۷ "واکھ" جمع کئے جو ان مطبوعہ مجموعوں میں شامل نہیں۔ اور جن کو انہوں نے ایک چھوٹی سی کتاب کی صورت میں علیحدہ انگریزی ترجمہ کے ساتھ چھپوایا۔ اس کے علاوہ پنڈت سرواتند چراغی اور اس کے بعد پنڈت لے، کے، وانچو نے ومین ویلفیر ٹرسٹ کے سلسلۂ مطبوعات کی اشاعت میں "للہ واکھ" ترجمہ کے ساتھ شایع کرائے۔

موجودہ مجموعہ ان مختلف شایع شدہ مجموعوں سے حسب ضرورت انتخاب کرکے ترتیب دیا گیا ہے۔ عجب نہیں کہ اس میں بھی چند ایسے واکھ شامل ہوں جو دراصل لل دید کے کلام کا جزو نہیں مگر ان سے منسوب کئے جاتے ہیں۔ مثلاً

" دِلہ کِس باعث دور کرگاہ سل      اَدٕ دیکھ کیوہ لی ییمبرزل باغ
مرنہ پتہٕ چھُہ نے عمرٕ ہند حاصل      موت چھُے پتہٕ پتہٕ تحصیلدار"۔

(۹ع)

واکھوں کی داخلی شہادت سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ یہ للہ دید کے زمانے کی تخلیق نہیں ہیں ۔ بہرحال ہم نے عموماً ان واکھوں کو اسی طرح نقل کیا ہے جس طرح یہ ہمارے حوالے کی کتابوں میں موجود ہیں ۔ شاید یہی ایک صورت ہے جس میں اختلاف کی بہت کم گنجائش ہے ۔

اس امر سے غالباً کوئی انکار نہیں کر سکتا کہ کسی مضمون یا کتاب کا ایک زبان سے دوسری زبان میں ترجمہ کر کے مفہوم کا ہوبہو ادا کرنا آسان نہیں ۔ خصوصاً جب کہ مضمون اشعار کی صورت میں بیان کیا گیا ہو ۔ اور باریک رموز و دقائق کا حامل ہو ۔ موجودہ صورت میں یوگ کی اصطلاحات کے لئے اردو کی تنگ دامانی اور اسی قسم کی دیگر دشواریوں کے باعث یہ کام اور بھی مشکل ہو جاتا ہے ۔ ان امور کے پیشِ نظر اگر یہ ترجمہ کہیں کہیں اداے مطلب میں قاصر نظر آئے تو کچھ تعجب نہیں ۔ ترجمے میں اختصار اور ترنم کا رنگ برقرار رکھنے کے لئے اسے جزواً باقاعدہ نظم اور جزواً نظمِ مُعرّا میں ادا کرنے کی کوشش کی گئی ہے ۔ اس میں موضوع کے مفہوم کو برقرار رکھنے کی پابندی کی وجہ سے بہر نوع موزونیت اور شاعرانہ لوازمات و محاسن کی توقع رکھنا نہ صرف غیر ضروری بلکہ انصاف سے بعید ہے ۔ اُمید ہے علم دوست حضرات اسی نقطۂ نظر سے ان اوراق کا مطالعہ فرمائیں گے ۔ اور فقط نفسِ مضمون سے بہرہ ور ہونے کی کوشش کریں گے ۔

یہاں یہ بتا دینا مُناسب معلوم ہوتا ہے کہ ہم دونوں نے ایک دوسرے کے تعاون اور باہمی اشتراکِ عمل سے یہ کام پایۂ تکمیل کو پہنچا دیا ہے ۔ اور دونوں عوام کے سامنے اس کے پیش کرنے میں مساوی طور پر ذمہ دار ہیں ۔ پروفیسر کول نے کشمیری "واکھوں" کا انتخاب کر کے اُن کا اردو میں لفظی ترجمہ کیا ۔

اور مقدمہ لکھا۔ پروفیسر طالب نے اس ترجمے میں حسبِ ضرورت ردوبدل کر کے اسے نظم کا لباس پہنایا۔ اور وضاحت مطلب کی غرض سے کہیں کہیں "واکھوں" کی ذیل میں تشریحی نوٹ بھی لکھے۔ پروفیسر کول نے متروک اور قدیم الفاظ کا ایک ضمیمہ بھی تشریح کے ساتھ تیار کیا۔ غرض دونوں نے مجموعی طور پر ایک دوسرے کے کام کا جائزہ لے کر متفقہ کوشش سے کتاب کے تیار کرنے میں حصہ لیا ہے۔

آج تک للہ دید کے کلام کے جو نسخے شایع ہو چکے ہیں۔ ان میں "واکھوں" کی ترتیب کسی اصول کے تحت نہیں پائی جاتی۔ موجودہ مجموعہ میں یوگ کی مشق عمل کے بتدریج مدارج کو مدِنظر رکھکر یہ ترتیب بدل دی گئی ہے۔

★ جیالال کول
★ نندلال کول طالب

(۱)

آمہٕ پٮ۪ٹہٕ سۄدرس ناوِ چھس لمان

کتہِ بوزِ دَے میون مئے تہٕ دِیہٕ تار

آمین ٹاکین پوٚنۍ زُن شمان،

زُو چھُم برمان گرہ گژھہ ہا

(۲)

لُلِھ لُلِھ وَدَے بو۔ داے[1]

زِتا مُہچ پیٚنۍ ماے

روزی نو پتہ لوہ لنگرچ ژھاے

زِتزِ سو رِچھ کیا موٚژھے ہاے

---

[1] یارموٚ۔ داکہ ۱۴۔ والے

(۱)

کچے دھاگے کی مدد سے ناؤ کو کھیتی ہوں میں — درمیاں دریا کے متواتر جو ڈانواڈول ہے
کاش بُن پائے مرا مالک مری آواز اب — اور اُتارے پار مجھ کو اپنے رحم و فضل سے
حال اپنا کیا سُناؤں کچھ کہا جاتا نہیں
میں ہوں اک کچا سا برتن جو بنا مٹی کا ہو — اور جس سے پانی رِستا رہتا ہو آٹھوں پہر
روح کو خواہش ہے پائے اپنا یہ اصلی مقام

نوٹ: ان اشعار میں بے بسی کی پُکار کا اظہار ہے۔ للّہ نے مذہبی
ہدایات پر عمل کر کے منزلِ مقصود حاصل کرنے کی کوشش
کی۔ لیکن یہ ایسی بیکار ثابت ہوئی کہ گویا وہ کچے دھاگے کی
مدد سے اپنی روح کی کشتی کو بحرِ ہستی سے پار لے جانا
چاہتی تھی۔

(۲)

خود اے للّہ ماتم کرونگی تجھ پہ میں — دھیرے دھیرے دُکھ بھری آواز میں
اے مرے دِل یہ تجھے کیا ہو گیا — کر لیا قابو ہے، مایا نے تجھے
سایہ تیرے آہنی لنگر کا بھی — ساتھ تیرا دے نہیں سکتا کبھی
آہ! تو اپنے حقیقی روپ کو — بھول بیٹھا، کس قدر افسوس ہے

(۳)

تلہٕ چھےٚ زٕنٛس تےٚ پیٹھہٕ چھکھ نژان
وَنتہٕ مالہِ مَن کینتھ پژان چھےٚ
سورُے سوٚمبرِتھ ییٚتی چھےٚ موژان
وَنتہٕ مالہِ اَن کینتھ روژان چھےٚ

(۲)

ہیچھِ ہاٗرِنجہِ پیٚٹرٕ لٕو کان گوم
اَکھ چھان پیوم یتھٕ رازدانے
منز باگ بازرس قُلفہٕ روٚس وان گوم
تیٚرتھ روٚس پان گوم کُس مالہِ زانے

---

لہٰ دونہٕ

(۳)

ہے تیرے نیچے چاہ تو اوپر ہے ناچیتا

حیران ہوں تیری عقل پہ کیونکر ہے ماتی

جو کچھ کیا ہے جمع یہیں چھوڑ جائے گا

کس طرح تجھ کو کھانے میں آتا ہے پھر مزا

(۴)

لکڑی کی تھی کمان بلا تیر گھاس کا

نجار بیوقوف بلا قصر کے لئے

بازار میں دوکان رہی قفل کے بغیر

میرا بدن نہ پاک زیارت سے ہو سکا

کس حال میں ہوں اس کی کسی کو خبر نہیں

نوٹ :۔ یہاں للّ دید اپنی ناگفتہ بہ حالت کا بیان پیش کرتی ہیں۔

(۵)

آیِس وَتے گیِٛس نٕہ وَتے

سٕمَن سوتھ منز لوٗسُم دوہ

چنٛدس وُچھُم تہٕ ہارٕ نہٕ اَتھے

ناوٕ تارَس دِمہٕ کیا بوہ

(٦)

کیاہ کَرٕ پانٛژَن دَہَن تہٕ کاہَن

وٕکھشُن یتھ لیجہ کَرِتھ یِم گے

ساری سَمہَن یتھ رَزِ لَمہَن

اَدٕ کیازِ راوِہے کاہَن گاو

"ر د، گیس نہٕ وَتے" (وچھو ضمیمہ گر ریژن۔ نوٹو) تہٕ گوو زانیس تہٕ مُرن تہٕ چھُم۔ زنٛج تہٕ مرٕنٛچ چھنے کُنی وَتھا کتھا۔ ر ن، سومَنہٕ، ستے منز سۓ ہرناو

(۵)

(ا)

شاہراہ عام سے گو آئی میں — جا سکی واپس نہ پھر اس راہ سے
بند پر ہی سے ابھی تھی جا رہی — میں نے دیکھا اتنے میں دن ڈھل گیا
ڈال کر تب ہاتھ دیکھا جیب میں — آہ! اس میں ایک کوڑی بھی نہ تھی
پار دریا سے اُترنے کے لئے — آپ ہی کہئے کہ اب دونگی میں کیا

(اا)

شاہراہِ عام سے آئی تھی میں — پر نہ واپس جا سکی اس راہ سے
بند سے من کے گزرتی تھی ابھی — میں نے دیکھا دفعتاً دِن ڈھل گیا
اپنے اندر میں نے گو ڈھونڈا بہت — نام تک ہر کا کہیں پایا نہیں
پار دریا سے اُترنے کے لئے — آپ ہی کہئے کہ اب دونگی میں کیا

نوٹ:۔ یہ قطعہ ذومعنی ہے۔ اسلئے ترجمہ دونوں صورتوں میں پیش کیا گیا ہے۔ ہر "شو" ہی کا ایک نام ہے۔

(۶)

پانچ، دس گیارہ کو کہئے کیا کروں — میری ہانڈی کر کے خالی چل دیے
کھینچتے رسی کو سب مل کر اگر — کب یہ گیارہ گائے کو کھو بیٹھتے

نوٹ:۔ پانچ سے مُراد مادی دُنیا میں عملی تجربے کے پانچ اصول ہیں۔

(۱) حالتِ انجادی (۲) حالتِ نباتی (۳) حالتِ تشکیلی (۴) حالت ایثری (۵) حالتِ فنا ــــــ دس سے مُراد پانچ خاص اور پانچ ثانوی 'اندریاں' ہیں۔ خاص اندریاں یا قُوی یہ ہیں : (۱) قوّتِ شامہ (۲) قوّتِ ذائقہ۔ (۳) قوّتِ باصرہ (۴) قوّتِ لامسہ (۵)

(۷)

اڑھیُن آے تہ گرژھن گرژھے

پکَن گرژھے دِن کیاو راتھ

یوُرَے آے تہ توُرِ گرژھن گرژھے

کیہنہ نتہ کیہنہ ، نتہ کیاہ

؎ اڑھان (بجاسکر) تہ گو اڈژھ یانے کمزور گرژھان ، مگر نتہ چھُنہٕ مطلب۔ اڑھین گو ژھینہ روُس یعنی بار بار آے یوان تہ گرژھان ۔ دُس کھورانس چھُنہٕ اکھ بِس تہ گرژھنس ژھین۔ ؎ اُسہ پرٕ توُرِ گرژھن یِنِتہ بیِٹھ اُکی گوڈے آمتۍ چھِ۔ یعنی بھگوان سِندہ بیِٹھ۔ یِنِتہ بیِٹھ تہ اُسہ بنیہ یِنِیہ یورِ ژن۔ ؎ مقام پراوُن سو روحانی دشا یا پراوِن تہ پانے موکھش لبُن۔ ؎ یہ چھُہ کیاہ تام پوشیدہ راز۔ مگر چھُہ کیہنہ نتہ کیہنہ ، نتہ چھا سورُے بے مطلب۔

قوّتِ سامعہ ثانوی اندریاں یہ ہیں ۱. قوّتِ تناسل ۲. قوّتِ اخراج ۳. قوّتِ حرکت ۴. قوّتِ دستی ۵. قوّتِ صدا. گیارہواں من ہے جو قوّتِ فکر کی صورت میں ان سب کو قابو کرتا ہے۔

یہ سب قویٰ مختلف طرفوں میں آوارہ ہو کر اپنا اپنا زور لڑاتے ہیں اور اس طرح سے 'آتما' یعنی رُوح کہیں کی نہیں رہتی۔ اس کی مثال اس گائے کی ہے جس کے گیارہ مالک ہوں۔ اور ہر ایک اس کو اپنی طرف کھینچتا ہو۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ گائے کہیں کی نہیں رہتی، ہانڈی سے مُراد رُوح یا جیو آتما ہے جس سے لوگ عیش و عشرت حاصل کر کے چلے گئے اور اس کو بے بسی کی حالت میں چھوڑ گئے۔

(۷)

بارہا آتے رہے ہم بارہا جاتے رہے
سلسلہ یہ آنے جانے کا رہے گا برقرار
جس جگہ سے اسطرح آتے رہے ہیں پے بہ پے
پھر وہیں جاتے رہیں گے ہم برابر، بار بار
راز ہے کوئی نہ کوئی اس میں پوشیدہ ضرور
ورنہ کیا سارا یہ ہنگامہ ہے، بے اعتبار

نوٹ:۔ یہاں انسان کے آواگون کے چکر میں بار بار گرفتار ہونے کا ذکر کیا گیا ہے۔

(۸)

آیِس کَمہِ دِشہِ تہٕ کَمہِ وَتے

گژھ کَمہِ دِشہِ کوٗ زانہٕ وَتھ

اَنتہِ داے لَگہٕ تَتےٛ[1]

چھینِس پھوکَس کانژھ تہٕ نوٗسَتھ

(۹)

گاٹلاہ اکھ وُچھُم بوٗچھہِ سِتیٖ مَران

پَن زَن ہَران پوٗہنہِ واوِ لہٕ

نیٖش بوٗد اکھ وُچھُم وازس مارَان

تنہٕ لَل بو پراران ژھینِم ناپراہ

---

[1] "تتے" نہ یہ داے پراونہٕ وراے چھینہٕ حاصل کینہہ، امہِ وراے چھُ منش محظ کھسہِ وَساشیچ بئیہ نہٕ کینہہ۔ اتھ بیٚنہٕ چھینہٕ کانہہ سَتھ، لہٰذا اعتبار نہٕ نہ فایدہ۔

(۸)

آئی ہوں کس دیس سے کس راہ سے جاؤنگی کس دیس سے حیران ہوں میں

راستے کی کیا مجھے پہچان ہو

کس قدر خوش بخت ہوتی اگر آگہی اِس راز سے ہوتی مجھے

بے حقیقت ہے نفس بے اعتبار

نوٹ :۔ لل کہتی ہے اسے معلوم نہیں وہ کہاں سے آئی اور اس کو کہاں جانا ہے۔ سب سے اہم بات جس کو سمجھنا چاہیے یہی ہے ورنہ یہ زندگی محض ایک سانس ہے۔ یعنی بے سُود اور بے اعتبار۔

(۹)

میں نے اک دانا کو دیکھا بھوک سے مرتے ہوئے

جیسے پت جھڑ میں ہوا سے گرتے ہیں برگِ شجر

ایک ناداں شخص کو دیکھا کہ ہو کر تُرش رو

پیٹتا تھا اپنے باورچی کو بے خوف و خطر

ہو کے بد دل منتظر رہتی ہوں اب اس دن کی لل

چھوٹ جائیں مُجھ سے اس دُنیا کے بندھن سر بسر

نوٹ :۔ مطلب یہ کہ انسان کی دانائی اس کو فاقہ کشی سے نہیں بچا سکتی نہ ہی اس کو موت سے مفر ہے۔

دٕمی ڈیٹھم نَد وَہ وَنٕ

دٕمی ڈیوٹھم سُم تہٕ تار

دٕمی ڈیٹھم تھٔر پھولہٕ وٕنی

دٕمی ڈیوٹھم گُل نہ تہٕ خار

(۱۱)

دٕمی ڈیٹھم گگّ دَزٕ وٕنی

دٕمی ڈیوٹھم دٕہ نہ تہٕ نارٕ

دٕمی ڈیٹھم پانڈون ہُنز مٲجی

دٕمی ڈیٹھم کرٲجی ماس

---

۱: سولہٕ وٕنی۔ پارٕ ہٕچھتی۔ نوٗر نامہٕ ص ۲۲۴

۲: ن ز۔ پانڈوماجی

(۱۰)

ابھی ایک ندی بہتی ہوئی

ابھی چار سو عالمِ آب تھا

جو دیکھا تو پُل تھا نہ ساحل کہیں

نہ تھا سیل دم میں نہ وہ جُوئے آب

ابھی ایک جھاڑی تھی پھولوں سے پُر

ابھی پھر جو دیکھا نہ گُل تھا نہ رُخسار

(۱۱)

میں نے دیکھا ایک چولہے میں تھی آتش شعلہ ور

دم میں دیکھا آگ اس میں تھی نہ باقی کچھ شرر

تھی ابھی ماں پانڈووں کی میرے آگے جلوہ گر

دم میں تھی خالہ کمہارن کی مرے پیشِ نظر

نوٹ:۔ پانڈو راجے تھے اور ان کی ماں کنتی مہارانی تھی۔ ایک دفعہ وہ فریب و دغا کا شکار ہو کر نہایت تنگدست اور خستہ حال ہوئے اور بھوکے پیاسے سرگرداں رہے۔ پھرتے پھرتے آخر ایک شہر میں جا پہنچے۔ یہاں ان کو کمہار کے گھر میں پناہ ملی۔ کمہاران اور اس کے بچے مہارانی کُنتی کو خالہ کہکر پکارتے تھے۔

(۱۲)

ژامرِ چھیٚترٕ رَتھ سمہاسَن

ہلاد ناڈِ۔ رس ٹُلہٕ پَریٚناکھ

کیاہ مٲنِتھ یِلیٚتہٕ سٕتھر آسوٚن

کوٚ زَن کاسی مَرنٕنٛز شینکھ

(۱۳)

کیاہ بوٚڈکھ موٚہہٕ بَوٕ سوٚدرٕ دَرَے

سوٚتھ لُہرِتھ پیٚیی تمہٕ پٲنکھ

یمہٕ بَتھ کرِنے کٲلِ چھورٕ درے

کوٚ زن کاسی مرنٕنٛز شینکھ

۱ لوٚٹِتھ (اگریزن)

(۱۲)

عیش و عشرت، رقص و نغمہ، تخت و تاج
راگ رنگ اسباب، قندیل و زُجاج
ان میں کچھ بھی جاودانی ہے یہاں؟
موت ایک دہشت ہے اس کا کیا علاج؟

(۱۳)

خواہشاتِ نفس کا بحرِ تموج آفریں
پُل شکستہ اور تو موجوں میں مل کر تہ نشیں
گھُپ اندھیرا اور صیادِ اجل سے گھات میں
خون میں لت پت اجل کے ہاتھ جسمِ نازنیں

موت ایک دہشت ہے اس کا کیا علاج؟

(۱۴)

ہا ژٕنتا کوٚچھے لوٚگمُت پَرمس

کوٚ گوٚوے اُپرٕس پَرٕنیک بروٚنٹھ

وٚشہِ لوٗز وٚش سوٚرٕنکھ پر دھرمس

یتہٕ گرٕشھنہٕ زینہٕ مرنس کروٚنٹھ

(۱۴)

اے دل فریفتہ ہے عبث روے غیر پر
سمجھا ہُوا ہے جھُوٹ کو سچ یہ بُرا کیا
مغرور ہوگیا ہے پرائے دھرم سے تو
یعنی ہے تجھ پہ جہل کی چھائی ہوئی گھٹا
اُلجھا ہُوا ہے دامِ حیات و ممات میں
(ٹوٹے یہ جال دیکھئے وہ دن کب آئیگا)

(۱۵)

ہا مَنتِشہ کیاز ژُچھکھ وُٹھان سیٚکہِ لوٗر
اَمہِ رَژِ ہمالہِ پکی نہٕ ناو
لیوٗکھےٚ پہِ نارانٕ کرٕمہٕ ہرکھہِ
تہٕ مالہِ ہیٚکی نہٕ پھرِتھ کاہٕہ

(۱۶)

ژرمن ژٕٹھتہ دِتھ پنٕنہٕ پانس
تیُتھ کیاہ وَولبوٗتھ تہٕ پھلی سود
موٗدِس دوپدیش گےٚ رینزٕ ڈُمٕژس
کُنہٕ دانٕدس گوٗر آپرِتھ رود

---

لہ اَمہِ ہرکھہِ سہٕ ہا مالہِ

(۱۵)

آہ! اے انسان کیوں تو بٹتا ہے رسی ریت کی
اس عمل سے تیری کشتی آگے جانے کی نہیں
پھل تیرے اعمال کا مل کر رہے گا یاد رکھو
یہ خُدا کا فیصلہ ہرگز بدل سکتا نہیں

نوٹ:- ریت کی رسی مذہب کی ظاہرداری اور دنیاوی عیش وعشرت کی خواہش کے لئے استعمال کی گئی ہے۔ ان رسومات سے اپنے کرموں کا پھل ٹل نہیں سکتا ہے۔ ملاحظہ ہو، واکھ ۲۲ کی چوتھی سطر۔

(۱۶)

کاٹ لی ہے کھال تو نے اور پھر
اس کو پھیلایا ہے میخیں گاڑ کر
بیج کیا کوئی ہے تو نے بو دیا
جس سے کچھ اُگ آنے کی اُمید ہو
دینا کچھ ایدیش ناداں کو ہے کیا
گولیاں گنبد پہ گویا پھینکنا
یا بکثرت گُڑ کھلا کر سانڈ کو
رہنا اس کے دودھ کا اُمیدوار

نوٹ:- جس طرح ایک چمار کا کام یہ ہے کہ وہ لاش سے چمڑا حاصل کرکے اپنی ضروریات کے مطابق اسے چیر پھاڑ کر سکھانے کے لئے پھیلا دیتا ہے۔ اسی طرح ایک دنیاوی انسان اپنے جسم کی پرورش کرتا ہے جو بجائے خود ایک کھال ہے اور اسے عیش وتنعم کے عالم میں خواہشات کی میخوں سے کس کر پھیلا دیتا ہے۔ بخلاف اس کے ایک عقلمند

(۱۷)

نیم کرِ لوٚتھ گرٕبا۔ ژٕتٕس کرٕبا پیٚیی

مرٕنہٕ بروٚنٹھے مربا۔ مُرِتھ مرٕنہٕ ہُری[1]

---

[1] وُچھِو واکھ نمبر ۷۷ تہٕ

انسان ایک شائستہ مزارع کے مانند ہے وہ اچھا بیج بوتا ہے جو اُگتا ہے اور فیضِ روحانی کی فصل کا حامل ہوتا ہے۔ دُنیاوی بیوقوف آدمی کو ہدایت دینی گنبد پر گولیاں پھینکنے یا ایک گندمی رنگ کے طاقتور بیل کو گڑ کھلا کر اس سے دودھ حاصل کرنے کی توقع رکھنے کے مترادف یعنی فضول ہے۔

(۱۷)

یاد کر اُس عہد کو جو کیا تھا بطن میں
جیتے جی ہی تو مرے گا تب تمہارا مرتبہ
واقعی ہوگا بُلند

نوٹ :۔ روایت ہے کہ جب تک روح رحم مادر میں ہوتی ہے۔ اس کو پچھلے جنم یاد ہوتے ہیں اور یہ پیدا ہوتے وقت آیندہ آواگون کے چکر سے رہائی حاصل کرنے کا عہد کرتی ہے۔ لیکن جوں ہی پیدا ہوتی ہے۔ یہ سب کچھ بھول جاتی ہے اور دُنیاوی خواہشات میں اُلجھ کر اسے بار بار ماں کے پیٹ میں داخل ہونا پڑتا ہے۔ اس بات کی طرف واکھ "۲۲" میں بھی اشارہ ہے۔

(۱۸)

موڈِس گیانچ کتھ نو وٕذزے
خرس گور دِتہٕ راوی دوہ
سیٚکہِ شاکھس پھٚل نو وٕوی زے
راوِری زِنہٕ کوٚم یا جن تیل

(۱۹)

ڈٕچھنس اوٚبرس زائن زانہٕ ہا
سمدرس زانہٕ ہا سِکڈِتھ اَکھ
منٚدرس روگیس وَیدیُت زانہٕ ہا
موڈس زاٹم نہٕ پرِنتھ سٕکنتھ

---

لہ۔ وُچھو نوٹ واکھ ۱۶۲ ہس تل بیٚتہ ییٚتہٕ نہٕ ژور سطرہ چھےٚ۔ کلُ اَٹھ اُکی سے واکس۔

(۱۸)

مردِ نادان کے لئے بے کار ہے عرفاں کی بات

قاطروخر کے لئے ناچیز ہے قند و نبات

ریت کے میدان میں تخمِ عمل ضایع نہ کر

روٹیاں چو کر روغن میں نہ تل اے بے ثبات

۱۹

آسان تھا بادلوں کا ہٹانا مرے لئے

ممکن تھا میں نکالتی دریا سے سارا آب

بیمار خستہ حال کا کر سکتی میں علاج

لیکن میں بیوقوف کو قایل نہ کر سکی

(۲۰)

ٹیوٚٹھ موٚدُر تےٚ میوٚٹھ زہر
یَس یوٗت ژُھنٛگھ جَتن باو
تیٚمی یَتھ کرِٕ سے کل تہٕ قہر
سُہ تَتھ شہر وٲتھ پیوٚو

نوٹ :- وُچھو لوٗرنامہ ع۲۱۰

(۲۱)

گوٗرن وونُم کُنے وَژُن
نیبرٕ دوٚپنُم اَندر اژُن
سُے گوو للہِ مے واکھ تہٕ وَژُن
توَے مے ہیوٚتُم ننگے نژُن

(۲۰)

کڑوا میٹھا ہے تو پھر میٹھا بھی کڑوا ہی تو ہے
جو بقدرِ استطاعت سعی و کوشش میں لگے

روز جس چیز کے در پے رہے اس کے لئے
شوق ہمت صبر و استقلال کا خوگر بنے

بے شُبہ وہ منزلِ مقصود تک آجائے گا

نوٹ:۔ 'کڑوا' سے مُراد ہے ضبط اور خواہشات پر قابو پانا، جس کا پھل میٹھا ہوتا ہے۔ 'میٹھا' سے مُراد ان خواہشات کو بے لگام چھوڑ دینا۔ جس کا انجام کڑوا ہوتا ہے۔

(۲۱)

بچپن ایک مُرشد نے مُجھ کو بتایا — کہ باہر سے اندر ہی اندر چلی جا
اسی کو ہدایت، رشادت میں سمجھی — لگی ناچنے مست ہو کر بس ننگی

نوٹ:۔ لل کہتی ہے مرشد نے مجھ پر یہ بات واضح کر دی کہ "ظاہری دنیا ہیچ ہے اسلئے، خلوتخانۂ دل میں داخل ہو کر ذاتِ باطنی کے تصور میں ڈوب جا۔ اس کا بیان ہے کہ جب اس ہدایت پر اس نے عمل کیا اور اپنی ذات کو ذاتِ خُداوندی میں گُم پایا تو عالم ظاہری کی تمام چیزیں اسے ہیچ نظر آئیں حتیٰ کہ اس کی بھی پروا نہ کی کہ لباس زمانے کے طور طرز کے عین مطابق تھا یا نہیں۔ ناچنے سے مُراد ہے جہاں دل گیا وہاں چلی"۔ کشمیری محاورہ ہے "نژان پھیران" ناچ کرنا معنی نہیں ہیں۔

---

حاشیہ صفحہ "۷" بلہ مرحوم ماسٹر شنکر پنڈتن حوالہ دِتھ چھُ وَننہ پوان زِ یہ لفظ چھُ ننگے "لیں" کشیر ہندین تھدین بالن ہیتھ اکھ نژدُون پوش چھُ ۔ (دُچھو لل دید نمبر کاشُر سماچار واکھ ۱۹۷۱ نئی دلی) مگر یہ چھُ سراسر غلط ۔ نژُن گو وَنہ ناچ کرُن ۔ نژ کہ نژُن پھیرُن یدر دھی گیمہ تور گژھِن نالہ کیاہ چھُم کیاہ تھکھُنہ امیک کُو رُم نہ پرودا۔

(۲۲)

راجس بأج یێمٕ کرتٕل پآجٕ

سورگس بآج چھےٚ تھ تگےٚ دان

سہزس بأج یێمٕ گورٕ کتھ پآج

پاپہٕ پوٚز بآج چھےٚ پنہٕ نےٚ پان

(۲۳)

ناپدی یارس اَڑ گنڈ ڈیوٚل گوم

دیٚہہ کاڈٕ ہوٚل گوم ہیکہٕ کہیوٚ

گورٕ سُند وَنُن راوَن تیوٚل پیوم

پہلہٕ رٕدس کھیوٚل گوم ہیکہٕ کہیوٚ

۱: پآج یلےٚ تجٕ ۔ وانجو ۔ تجی ، پارٕسُو ۔ تیاجی
۲: دین کار ۔ عریرین ، دیہکان ۔ پارسُو

(۲۲)

ہے نصب العین جس کا تیغ اس نے سلطنت پائی
جو تپ اور دان کا خوگر ہے اس کو مل گئی جنت
عمل جس نے کیا ارشادِ مرشد پر ہوا واصل
عمل کا پھل ہی ضامن ہے ثوابوں اور گناہوں کا

نوٹ:۔ ہر عمل کا پھل ملتا ہے ع عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی (اقبال)
دنیاوی معاملات میں دوڑ دھوپ کرنے سے دنیاوی خوشحالی حاصل ہو سکتی ہے۔ اگر انسان کسی مذہبی فریضے کا پابند ہے تو وہ اپنے عمل کا پھل آخرت میں پاتا ہے۔ مگر وہ دیرپا نہیں ہوتا۔ جب اعمال نیک کے پھل کا سرمایہ ختم ہو جاتا ہے تو وہ آواگون کے تابع ہو جاتا ہے۔ آخری نجات پانے کی ایک ہی صورت ہے اور وہ یہ کہ انسان خود شناسی حاصل کرے جو فقط مرشد کی ہدایت سے حاصل ہو سکتی ہے۔

(۲۳)

بارِ بنات میں نے اُٹھایا تو ہم نفس
قسمت سے میری سُست ہوئی بندشِ رسن
میری کمر کمان کی مانند جھک گئی [1]
اس بوجھ کو بتائے کیونکر اٹھاؤں میں
نشتر لگا وہ ذہن پہ مرشد کے قول سے
جو کچھ مجھے عزیز تھا وہ مجھ سے چھن گیا
رہ لوٹ کر مایہ رہ گیا بے سایہ شان
اس بوجھ کو بتائے کیونکر اٹھاؤں میں

[1]: اب میرے دن کا کام ہی سارا بگڑ گیا۔

نوٹ:۔ بارِ بنات سے مطلب دنیا کی نعمتیں اور دلفریبیاں۔ مرشد کے کہنے پر کہ دنیاوی لگاؤ ختم کرو اور داخلی یعنی روحانی عالم کی طرف رجوع ہو جاؤ۔ دل و دماغ کو یہ نصیحت اچھی لگی اور اس پر یقین بھی آ گیا۔ یہ رسی جو اس بارِ بنات کو باندھے ہوئے تھی۔ بقیہ برصفحہ ۸۹

(۲۴)

گورِس پرٛژھام ساسہ لٹے
یَس نہٕ کیٚہنہ وَنان تَس کیا ناو
پرٛژھان پرٛژھان تھٔچِس تہٕ لوٗسس
کیٚہنہ نَس لَشہ کیا ہتام دژاو

(۲۵)

زٕنہٕم پرٛاوِتھ وِلوَنا ژھونڈُم
لوٗبَن بوٗگن ہٕرم نہٕ پرٛژے
سوٗمُے آہار سیٚٹھاہ زوٗنُم
ژوٗلُم دوٗکھ داد، لوٗلُم دَے

اِس یقین کی اثر سے ڈھیلی تو پڑ گئی مگر ابھی یہ بارِ نبات یہ دنیاوی کاروبار کندھوں پر ہی ہے۔ یہ نیچے گرا نہیں۔ للّٰہ دیدِ روحانی پیچ و تاب و اضطراب میں ہے کہ کیا کروں۔ دنیا کو ترک کروں یا نہ کروں، کروں تو کیسے۔ ابھی بھی اُسے ایسا لگتا ہے کہ مرشد کی ہدایت کہ دنیا کو ترک کرو کوئی محبوب شئے ترک کرنے کے مترادف ہے۔ اِس وقت اُسے ایسا لگتا ہے کہ اِس کو اپنے عناصر کے ریوڑ کا چرواہا یعنی من بچھڑ گیا ہے۔ کیسی بھیڑ بکریاں اِدھر جاتی ہیں کبھی اُدھر۔ کئی اِدھر کی طرف کئی اور اُدھر کی طرف جا رہے ہیں۔ اِن کو قابو کون کرے۔ چرواہا ہی بچھڑ گیا ہے۔

(۲۴)

مرشد سے بات پوچھی یہ میں نے ہزار بار
جس کا بیان محال ہے اس کا ہے نام کیا
میں تھک گئی مگر نہ ملا آج تک جواب
کچھ ہے جو سب کی اصل ہے اُس کا کلام کیا

(۲۵)

زندگی پا کے رہی کب طالبِ شان و شکوہ
خواہشاتِ نفس اور لالچ سے میں بچ کے رہی
کھانے پینے میں رکھا مدِّ نظر ہے اعتدال
اور یہ سمجھی کہ کافی ہے یہی میرے لئے
کر لیا برداشت میں نے مُفلسی دُکھ درد کو
اور کی پُوجا فقط اس مالکِ مختار کی

(۲۶)

آیس تہٕ سیوٚدُے پہٕ گژھہٕ تہٕ سیوٚدُے

سیٚدِس ہوٚل مےٚ کریم کیا

بوٚتس اٙہس آگرے ولیٚوڈُے[1]

ودِس تہٕ ویٚندِس کریم کیا

[1] اولہٕ پیٹھے زانٕ [2] وُچھو لوٚرنامہٕ نمبر ۲۲۱

(۲۷)

کھینہٕ کھیٚن کران کُن نو وانکھ

نہٕ کھینہٕ گژھکھ اہنکاری

سوٚمُے کھےٚ مالہٕ سوٚمُے آسکھ

شمی کھینہٕ مُژرےٚ برٚنبن تاری

نوٹ :- وُچھو آنند کول نمبر ۲۹ تہٕ وانچھ ۹۰ بیٚنہٕ بیاکھ باکھ ہُرِ وومُت چھُ۔
"سم بِیلہٕ سمی رُم کنہٕ روزی اَدِہا مالہٕ روزکھ سوٚہم سوٚ"

(۲۶)

آئی سیدھی ہی یہاں سیدھی ہی اب جاؤنگی ہیں
کوئی ٹیڑھا ہو تو مجھ سیدھی کو کچھ پروا نہیں ؎

جانتا ہے وہ ہمیشہ سے کہ کیا ہوں کون ہوں
کیا کرے گا وہ مجھ ایسے جانے پہچانے کے ساتھ

؎

آئی سیدھی راہ سے، جاؤں گی سیدھی راہ سے
کوئی کجرو ہو تو مجھ سیدھی کو کچھ پروا نہیں

(۲۷)

تجھ کو کچھ حاصل نہ ہوگا زینہار
خورد و نوش پے بہ پے سے رات دن
اور اگر پابند روزہ ہی رہی
تجھ پہ غالب آئے گا نخوت، غرور
کھانے پینے میں ہے جائز اعتدال
زندگی کا یہ بنا اپنی اصول
اس عمل سے بالیقین تیرے لئے
بند دروازے سبھی کھل جائیں گے

(۲۸)

ژالُن چھُ وُزمَلہٕ تہٕ ترٛٹَے

ژالُن چھُ مَندٕنِن گَٹہٕ کار

ژالُن چھُ پان یَنِہٕ کَڈُن گرٛٹَے

ہیتہٕ مالہٕ سنتوش، واتی پانَے

نوٹ:- وُچھو نوٗرنامہ ص ۱۷ یتِہٕ اَتھ بدل وَکھنَے چھےٚ۔

(۲۸)

کس کو کہتے ہیں تحمّل؟ کیا تجھے معلوم ہے
آ بتاؤں تاکہ تو بھی واقفِ اسرار ہو
ہے تحمّل برق اور اس کی گرجتی سی کڑک
اور ہے یہ تیرگیٔ شب بوقتِ نیم روز
ہے تحمّل بیسنا بھی ہیں اپنے آپ کو

تجھ میں ہو صبر و تحمل تو وہ خود مل جائے گا

(۲۹)

ژٕلہِ ترِتا وونُدس بہٕ موبرٕ

چون ژِشتہٕ کرِان پانٕہ اناد

ژٕسے کو زٔنتہٕ کھیود ہرِہ بکر

کیوٚل نَسٕنُدے نارُک ناد

(۳۰)

کھبتھ گنڈِتھ شیٛمہ نا مانٔس

براشتھ ہمو ترٲوِتے گے کھسِتھ

شاستر بوٗزِتھ چھُ یمہٕ بیٚہ کروٗر

سُہ نا پوٚز تہٕ ڈٔلی لٔسِتھ[1]

[1] وچھو ضمیمہ ۵۸

(۲۹)

اے میرے بےچین دل خوف سے کر اجتناب
ذاتِ حق کو ہر گھڑی فکر رہتی ہے تری
خرم و دلشاد ہو ہر طرح آزاد ہو
بہرِ تحصیلِ نجات رات دن اس کے حضور
'اوم' ہی کا وِرد کر دمبدم آواز دے

نوٹ :۔ دنیاوی ضروریات کے لئے خُدا پر توکل کرنا چاہیئے وہی سب کچھ مُہیّا کرنے والا ہے ۔ اس کا سہارا حاصل کرنے کیلئے الفائے مراسم کی ضرورت نہیں ۔ جو بات اہم ہے وہ یہ کہ مُتواتر 'اوم' کا وِردِ اعتمادِ کامل کے ساتھ کیا جائے ۔ اس عمل سے ذاتِ حق تک رسائی ہو سکتی ہے اور یہی انسانیت کا منتہائے مقصود ہے ۔

(۳۰)

نعمتوں سے کھانے پینے کی کبھی من کی شانتی ہاتھ آنے کی نہیں
چھوڑ کر موہوم اُمیدوں کو جو خوش رہے حاصل ہوا ان کو عروج

(۳۱)

کنٛدلیو! کرکھ کشٛدِ کنٛدے

کنٛدلیو! کرکھ کنٛدِ وِلاس [۱]

بھوٗگے مِیٹھۍ دِتھ یِتھ کنٛدے

اَتھ کنٛدِ روزِ سوٗر نہٕ تہٕ ساس

(۳۲)

سومِنہٕ گاژن منٛز یِتھ کنٛدے

یِتھ کنٛدِ دِیان سوروٗپ ناو

لوٗب موٗہ ژلی شوب ہیٔ کنٛدے

یِیتھو کنٛدِ تیہنز تےٚ سور پرٛکاش

---

۱ وِلاس

شاستر پڑھ سُن کے انسان کو بہت موت آتی ہے نظر بس ہولناک
ایک کوڑی عیش و عشرت کے لئے مل سکے نہ جن کو قرضے پر کبھی
ہر بلا سے ایمن و محفوظ ہیں اور سعادت و سکون سے ہمکنار

نوٹ :۔ خواہش کو ایک سود خوار سے تشبیہہ دی گئی ہے جو
تنعم کے لئے قرضہ دیتا ہے اور اصل زر مع سود کی واپسی کیلئے
تقاضا کرنے میں سخت گیر ہے۔ وہ قانع شخص بلا شُبہ
مسعُود ہے جس کو وہ قرضہ دینے سے انکار کرتا ہے۔

(۳۱)

تو اگر کرتا رہے دن رات تن کا ذکر و فکر
اور اسے آراستہ کرنے ہی کے در پے رہے
نعمتوں سے عیش کی اس کی کرے تو پرورش
لیکن آخر راکھ بھی اس کی نہ باقی پائے گا

(۳۲)

صدقِ دل سے، شوق سے اس تن میں کر اس کی تلاش
ذاتِ افضل ہے اسی تن میں برابر جلوہ گر
جب نہ غالب آئیں اس پر حرص و شہوت مکر و فتن
رونقِ بے انتہا پھر کیوں نہ ہو اس کو نصیب
نور و آب و تاب سے معمور یہ ہوگا ضرور

(۴۳)

لۄِ تیر ژٕلہِ ترٛم اَمبَر ہیتا

بوچھِ لۄِ ژٕلہِ تیٚ آہار اَن

ژٕتا سوٚیہِ ویٚہ ژارس پیٚتا

ژٕتا دیٚہس وان کیاہ وٕنۍ

(۴۴)

ترٛیشہِ بوچھِ موکریشہِ ناوُن

یاژٕ ژھیٚپہِ تاژٕ سداروُن دِہ

پھرٕ ٹھ چوٚن دھاروُن تہٕ پاروُن

کرٕ وۄپکاروُن سوے چھیٚنۍ کرشیٚنۍ

(۳۳)

اوڑھ لے کپڑے فقط سردی سے بچنے کیلئے
کھا غذا اتنی کہ اس سے بھوک مٹ جائے تری

ذات تیری چیز کیا ہے اور ذاتِ حق ہے کیا
اے مرے من اس حقیقت پر تو غور و خوض کر

اے مرے دل یہ نصیحت کر تو دل اپنے آپ کو

نوٹ :۔ بھاسکر نے یہ مصرعہ جیسے لکھا ہے وہ زیادہ موزون ہے یعنی کہ اے مرے من تم اپنے آپ کو بھی نصیحت کر کہ اوڑھ لے کپڑے فقط سردی سے بچنے کے لئے وغیرہ۔ گریرسن نے جو مصرعہ لکھا ہے اس کے معنی ہیں ۔

" جانتا ہے کیا آخر میں یہ کس کا حصہ ہے
یہ وجودِ آب و گل تیرا ہے نخچیر کلاغ "

موزون نہیں ۔ اوپر ہی کے واکھ میں للّہ دید کا قول صاف بتایا گیا ہے کہ انسان کا بدن " بھگوان کا گھر ہے " ذات افضل ہے اسی تن میں برابر جلوہ گر " جیسا کہ " تنتر " شاستروں میں کہا گیا ہے ۔ 'देहः देवालयो
اس لئے وہ اسی تن کو نخچیر کلاغ نہیں بتاتی ۔

(۳۴)

ستائے بھوک تو اس جسم کو کھانا کھلا دینا
اسے تو بھوک سے یا پیاس کے مارے نہ تڑپانا

ترا روزہ ترا افطار شایانِ ملامت ہے
بھلائی سب سے کر لے یہ عمل مرغوب ہے بیشک

(۳۵)

اَتھ مَـبا تراوُن خـُـربا

لۄکہ ہنز کونگہ وٲر کھیٚیی

تتہٕ کُـس با داری تھَر با

ییٚتہٕ ژٕنس سَرتَل پیٚیی

وُچھو گریرسن نمبر ع۸۷ تہٕ ع۸۸، وانچو ع۱۱۷ تہٕ لۄنہامہ نمبر ع۱۹۹ گریرسن سُند ترتیب چھُ مُناسب۔ لۄنہامس منز چھِ یِم اَکھ مِصر غلط مُلط بیٚہری ہتی۔

(۳۶)

ییٚمہِ لوٗب مَنمَتھ مد ژوٗر موٗرن

وَتہٕ ناَش مٲرتھ تہٕ لوگُن داس

تِمی سَہزَ اپشور گوٗرن

تِمی سوٗرے وِیوٗندُن سواس

(۳۵)

ہاتھ سے اپنے نہ جانے دے گدھا
کھائے گا وہ زعفران زارِ دِگر
تیرے بدلے کون بھگتیگا سزا
تجھ نہتّے پر جو برسائیں گے تیغ

نوٹ:۔ "گدھا" سے مُراد 'من' ہے

(۳۶)

حرص و شہوت اور تکبر ذہن میں رہزن بڑے
لوٹتے رہتے ہیں جو نوعِ بشر کو بار بار
زیر کرکے جو دلیری سے انہیں کردے ہلاک
اور پھر جو شوق سے ہو خلق کا خدمتگزار
سچے معنوں میں وہی ہے طالبِ ربِّ علا
ماسوا اس کی نظر میں ہے فقط مشتِ غبار

نوٹ:۔ اصلی سادھو یا سنت وہی ہے جو انکساری اور محبت اختیار کرکے سب کا خادم ہے۔

۳۷

ماژکھ ماپر بۄتھ کام کرۄد لۄب

نتہٕ کان بٔرتھ ماپرنے پان

مَنے کھین دِکھ سو وہژار شم

وِشے نہٕندٕ کیاہ کیٚتھ دژٕو زان

(۳۸)

گال گنٔڈی نم بول پٔڑی نم

ڈلپہٕ نم تی یس بہٕ رۄژےٚ[1]

سہز کُسمَو پۄز کرٔی نم

بو اَمرِلانٔز تہٕ کس کیاہ مۄژےٚ

[1] رۄژےٚ (روژے) مۄژےٚ (مۄژے)

(۳۷)

حرص و شہوت اور غضب قاتل ہیں یہ تینوں ترے
ہے اگر ذی ہوش ان تینوں کا کر دے خاتمہ
ورنہ اپنے تیروں کا تجھ کو بنائیں گے شکار
محو ہو کر دھیان میں دے صبر کی ان کو غذا
تاکہ ہوں تسکیں پذیر و ہے نیازِ اشتہا
جان ان میں پھر نہ کچھ باقی رہے گی بالیقین
پھر تجھے معلوم ہو گا کتنے ہیں یہ ناتواں
نوٹ:۔ تیروں سے مراد دنیاوی ترغیبات ہیں۔

(۳۸)

بد نام وہ کریں دشنام دیں مجھے
جو چاہیں وہ کریں مجھے جو چاہیں سو کہیں
صدقِ دل سے مری پرستش بھی گر کریں
مجھ پر اثر نہ ہو گا کوئی اس سے زینہار
پھر اس طریق کار سے کیا ان کو فائدہ
نوٹ:۔ لل دنیا کی ملامت و تعریف سے بے نیاز ہے۔

(۳۹)

ہاسہٕ بول پُڈٕ ریٚم[1] ساسا
مےٚ مَتہٕ واسا کھِبہِ دنا ہیٚیے
بو ید سٔہرٕ شنکر پھِہِرٕ آسا
مُکرِس ساسا اَل کیاہ پیٚیے

[1] پارِمو : واکھ ۶ : آسہ بول پُڈٕ ریٚم ، آنندکول صفحہ ۲۲ 'ہاسہٕ بِل پُرِ یُم'۔
گریرسن ۳۸ ہیٚچھ 'واکھ' ۔ 'اُسا بول' ۔ سون پاٹھ چھُ زیادٕ موزون ۔
ہاسہٕ بول پُڈٕ ریٚم" : "ہاسہٕ" چھُ سنسکرت لفظ بمعنی تیٚمتھ کینہہ وٕنم
یُتھ بوٗزِتھ بوزن والین بیہہ مےٚ بیٚٹھ اَسُن ۔ اَسی وَنو
ٹِپ ٹاپ ژٔٹن ۔ مسخری کرٕ نہ ۔ ٹھٹھہ کرٕ نہ ۔

(۴۹)

کوئی بُرا کہے مجھے دشنام دے ہزار
کرتی ہوں میں خلوص سے شنکر کی بندگی
مجھ پر اثر نہ ہوگا کسی بد زبان کا
جمتا ہے میل راکھ کا آئینہ پر کبھی؟

(۴۰)

مۄڑ زانِتھ پٔشِتھ تہٕ کوٗر[1]

کوٗل شُرِ تہٕ وۄن زَڑہٕ روٗپ آس

یُس یہٕ دَپی تَس تی بوٗل[2]

یوٗہَے تتو وِدِس چھُ ابھیاس

[1] : قلمی نُسخہ نمبر ۹۶۱ ریسرچ ڈیپارٹمنٹ (وۄدٕنۍ کشمیر یونیورسٹی) 'اۄن' بجایہ کوٗر۔

[2] "تس تی بول" گۄو تَس دِن تی یہٕ تمۍ بندِس وَنتس شوٗبہِ وَتھ۔ باکھ پاٹھ جھِس 'بُدز' تہٕ شوٗبیس بٕہِتہِ نَس۔

(۴۰)

جاننا بھی ہے یہاں بھولا ہی بن    دیکھتا بھی ہے تو نابینا ہی بن
سُن لے اوروں کی مگر گونگا ہی بن

غیر ذی روحوں کا صورت آشنا    بن کے ان کا رنگ کر لے اختیار
سُن لے جو کچھ کوئی تجھ کو کہہ سُنائے    اور پھر لے اس کی حامی جانِ من
جن عناصر سے بنی ہے کائنات    محرمِ اسرار جوان کا ہوا
ہے رہا حق اس کا یہی ہاں بس یہی

(۴۱)

مَنِنیے مان بھو سَرَس

چھُرکوُپ نیرِہس نارِ چھک

لبکِہ لبکھ یوٗد تُلِہ کوٹ

تُلِہ تُل تے توٗل نا کیہنہ

(۴۲)

رُت تہٕ کرٗت سورُے پَرٕزِم

کَنَن پٕہ بوزُن اَچھَن پٕہ باوِ

اورُک دُپُن یِیلِہ وونِہ وُزِم

زتن دیپ پرٕزلِم وَررِہ واوِ

(۴۱)

جان لے یہ تیرا من ہے ایک بحرِ بے کراں
جس کی تہ میں آگ ہے شعلہ ہے اور طوفان ہے
آگ ہے غیض و غضب کی، شعلہ ہے دشنام کا
سوچ لے اور وزن کر اس کا، اگر انسان ہے

نوٹ :- روایت ہے کہ سمندر کی سطح کے نیچے ایک خونخوار آگ جلتی ہے جو پھوٹ نکلے تو ساری دُنیا کو جلا ڈالے۔ اسی طرح انسان کے سینے میں غصے کی خونخوار آگ جلتی ہے۔ اگر انسان ضبط سے کام نہ لے تو اُس کا غصہ گالیوں اور دشنام کی چنگاریوں کی شکل میں نمودار ہوتا ہے اور آگ کی طرح دلوں کو جلاتا ہے۔ سوچنے کا مقام ہے کہ اگر انسان سوچ کے ترازو میں اس دشنام کاری اور غصہ کو تولے تو ان کا کوئی وزن اور وقعت ہی نہیں۔ اس لئے چاہیئے کہ انسان غصہ نہ کرے۔

(۴۲)

بُرا ہو یا بھلا مجھ پر جو گزرے گزرے دے
نہ میرے کان سُن پائیں میری آنکھ کچھ دیکھے
اُدھر کا جب بُلاوا جوش زن ہوگا مرے دل میں
چراغِ باطنی طوفان میں بھی روشن ہوگا

(۴۳)

مَندچھِ ہٲنکل کر ژھینٛم

ییٚلہِ ہیڈُن گیلُن اُسُن پڑاوِ

عارُک جامہٕ کُرسنہٕ دَزیم

ییٚلہِ أندریُم کھاریک روزیم وارِ

(۴۴)

پٕران پٕران زیوٕ تال پھُجِم ژینٛے گیٚگ کرُنٛے تجُم نہٕ زاہ

سُمرن پھِران نیوٕ ٹھۄنہٕ اَنٛگج گژم ہیٚیٛج دُلی مالِ ژٕجم نہٕ زاہ

(۴۳)

حیا و شرم کی زنجیر کب تک ٹوٹ جائے گی
ملامت طعنہ و تشنیع جب برداشت کر لو گی
یہ ننگ و عار کا جو پیرہن ہے چاک کب ہوگا
میسر جب سکوں ہوگا مرے اس قلبِ مضطر کو

(۴۴)

ہوئے فرسودہ پڑھ پڑھ کے دہاں میرا زباں میری
مگر شایانِ شان تیرے ریاضت کب یہ کہلائے
ہوئیں فرسودہ مالا جپتے جپتے انگلیاں میری
دوئی دل سے نہ میرے مٹ گئی کیا کیا نہ دکھ پائے

(۴۵)

اُدلِٹھاری پوتھِن چھی ہومالہٕ پرٛان

یتھ طوطہٕ پرٛان "رام" پنجرس

پرٛ پرٛ کرٛان زل دو مٔندان

بڑیوکھ تھمتے اہمبھاو

نوٹ :- دون پتہِمِن سطرن چھِ بیاکھ پاٹھ "گیتا پران تہٕ ہیتھا لبان۔ پرٛم گیتا نہٕ پران چھِس"۔ وُچھو آنند کول نمبر ۶۲ تہٕ ۱۵ تہٕ وانچھ نمبر ۱۵

لہ اُوِزاری۔ یمَن نہٕ سوچک شعور چھُ یا یم سوچنہٕ ورٲی پرٛان چھِ۔

(۴۵)

پڑھتے ہیں نادان یوں دینی کتب آٹھوں پہر
جس طرح پنجرے میں طوطا رٹ رہا ہو رام رام
ہو بلوتا جیسے پانی کوئی ماکھن کے لئے
جس سے حاصل کچھ نہیں ہوتا بجزُ کبر و غرور
وردِ گیتا جیل دینا ہے ایسوں کے لئے
عمر گذری پڑھتے پڑھتے میری لیکن اب بھی میں
پڑھ رہی ہوں غور سے گیتا سمجھنے کے لئے
یعنی کس حد تک عمل پیرا ہوں اس تعلیم پر

نوٹ:۔ "اب بھی گیتا کو پڑھتی رہتی ہوں" اس سے للّی کا مطلب یہ ہے کہ وہ نہ صرف اسکے مطالب کی گہرائیوں تک پہنچنے کی متمنی ہے بلکہ عملاً انہیں جزو مشاہدہ بنانے میں مصروف ہے۔ یہ پچھلی چار سطریں واکھ کے دوسرے پاٹھ کا ترجمہ ہیں۔

(۴۶)

پُرُن سولب پالُن دۄرلب

سَہز گارُن سِکھم تہٕ کرؤٹھ

اَبھیا ہِکہِ گنہٕ رَے شاستر موٗڑھُم

زٕینِتھ آنند نیشچےٚ گوم

(۴۷)

پَرُن پولُم اپُرُے پوٗرُم

کیسرِ وَنہٕ وولُم زٕٹھہ شال

پَرس پُرٕزنُم تہٕ پانَس پولُم

اَدٕ گوم مولوُم تہٕ زینِم ہال

(۴۶)

آسان اگر ہے علم تو دُشوار ہے عمل
اور پھر تلاش ذات بھی کچھ کم نہیں کٹھن
شغلِ عمل میں بھُول گئی شاستر تمام
حق الیقین سے پھر بھی میں آگاہ ہو گئی

(۴۷)

جو پڑھا میں نے عمل اس پر کیا — اور جو پڑھنے میں نہ آیا تھا، پڑھا
لائی جنگل سے میں اک خونخوار شیر — اس کو گیدڑ کی طرح قابو کیا
میں نے اوروں کو جو کچھ تعلیم دی — سب سے پہلے خود عمل اس پر کیا
کیوں نہ ہو جاتی میں آخر کامیاب — راز جب معلوم مجھ کو ہو گیا

(۴۸)

ہیتھ گرِتھ راجِ پھیرِ نا

دِتھ گرِتھ ترٛپتی نامَن

لوٗب وہا زلپٕ مرِنا

زلوٗنت مرِنائے سُے چھُے گیان

(۴۹)

یُہہ پہ گرٛم کرِ پیتٕرُن[1] پانس

ارزُن برزُن بیٚین کیُٛت

اَنتہٕ لاگِہ روٗست پُتٕرُن سوامس

اَدِ یوٗری گرٕتھ پتہ توٗری چھُم ہیوٚت

[1] پارمو: پرزُن ۔ نہ کیاہ گوو بیٚتہٕ نس؟ تتھ چھُنہٕ کینہہ مطلب ۔

(۴۸)

حکومت سے سکون و صبر ہرگز پا نہیں سکتا
قرار اس دل کو ترک سلطنت سے آ نہیں سکتا
اگر انسان بری لالچ سے ہو تو مر نہیں سکتا
اگر زندہ ہی مر جائے تو عارف در حقیقت ہے

نوٹ :- یہاں ترکِ خواہشات کی تعریف میں کہا گیا ہے۔ کامگاری حاصل کرنے یا محض ترکِ قدرت و اختیار سے سکون حاصل نہیں ہوتا جب تک انسان یہ نہ سمجھے کہ زندہ رہتے ہوئے بھی وہ مُردہ ہے۔ یعنی خواہشات سے لاتعلق۔ اس کو گیان سے شناسائی حاصل نہیں ہو سکتی۔

(۴۹)

جو کام میں کروں اسے انجام کیوں نہ دوں
ہو گا یہ بوجھ خود ہی اٹھانا مجھے مزدور
پھل اس کا دوسروں کا ہے حصّہ تو خوب ہے
بے لوث میرا کام ہے اس میں نہیں کلام
تم وای کو سونپ دوں اس کا میں شوق سے
ہو گا بھلا اسی سے میں جاؤں جہاں جہاں

نوٹ :- دنیاوی انسان کوئی کام کرتا ہے تو صرف فائدے کے لئے لیکن یہ فائدہ آخرت میں اس کا ساتھ نہیں دیتا۔ مردِ مومن کسی معاوضے کی توقع کے بغیر اپنا فرض ادا کرتا ہے۔ اور سب کچھ خُدا کو سونپ دیتا ہے۔

(۵۰)

کوٚ چھکھ دِوان اَنِنےٚ[1] بُڑھ

ترٛکھ اَے چھکھ تہٕ اَندرٕ ی اڑھ

شوٚچھے اُتی تےٚ کُن موگرٕ ھ

سَہرٕ کتھِ میانہٕ کَرتوٚ پَڑھ

[1] "اَنِتھا" بے فائِدٕ - فُضول (واچِھ نمبر ۱۸)

(۵۱)

پۆن پۆرِتھ یُس اَنہٕ وَگہٕ

تَس بوٚناسیٚرٕ شہٕ نہٕ بوچھہٕ تہٕ ترٛیش

تہٕ یُس کَرِن اَنِتہٕ تَگہٕ

سَمسارَس سُے زِیٚنہٕ نیچھ

[2] شُہُل کھسہٕ نہٕ وِزِ گوٚو بُڑرک، طٕھرٕ نہٕ وِزِ کمیٚک تہٕ وسنہٕ وِزِ زُرِکھ' یہٕ چھنے ریاکن وُچھو ضمیمہ ۳ تہٕ واکھ ۵۲، ۵۳، ۱۷، ۶۲۔

(۵۰)

اندھے کی طرح پھر نہ سکھی یوں ٹٹولتی
دانا اگر ہے اپنے ہی باطن کی سیر کر
توجا کہیں نہ بس وہی شو کا مقام ہے
میرے سخن پہ بہر خدا اعتبار کر

(۵۱)

سانس کی جو باگ تھامے اور اسے سیدھا چلائے — کب ستا سکتی ہے اس کو بھوک ہو یا پیاس ہو
کر سکے جو آخری دم تک عمل یہ اختیار — ہے وہی عالم میں بیشک ایک مولودِ سعید

نوٹ :- پورک، کمبک، ریچک" یہ پرانایام کیا ہر ایک سانس کے تین حصوں کا نام ہیں یعنی چڑھاو، ٹھہراو، اُتار، پورک کے ختم پر لمحہ بھر کیلئے ٹھہراو آتا ہے۔ اس پر مبنی ننزہ کا شیو کی ایک ریاضت ہے ملاحظہ ہو واکھ ۵۲، ۵۳ سے ۵۷۔ یہ ریاضت مکمل یوگ کے لئے فائدہ مند ہے۔

(۵۲)

ژٕتہٕ تورٕگ گگنَ برٕمہ وون
ٕنمیشہِ اَکہِ ژھنٛڈِ یوزنہٕ لَچھ
ژٕینہٕ وَگہِ بودِ ژٕٹھ زون
پرٛان اَپان سنٛدأرٕتھ پَکھٕچ

(۵۳)

ژٕتھ امرٕیتھہِ کٔھوی زٕے
تہٕ نزاوِتھ گگو زوٗرٕٹے
تَتہِ ژٕ نوشکو زٕے ہندری زٕے
دودٕ شُرٕ تہٕ کوچھہِ نوموٗرٕٹے

(۵۲)

من کا گھوڑا ہے فلک پیما کہ دم کے دم میں جو
مثلِ بادِ تُند کر لیتا ہے لاکھوں میل طے
جو لگام دِرک و دانش سے اسے قابو کرے
اور راہ خود شناسی میں ہو قابض اس پہ آپ
سانس کی گاڑی کے پہیوں کو عمل کے شوق سے
روک سکتا ہے وہی ہوتا وہی ہے کامیاب

نوٹ :- 'پان' اور 'اپان' پر مبنی اِس ریاض سے خود شناسی حاصل ہو سکتی ہے۔

(۵۳)

حقیقت ابدی کی تلاش کر پیہم
ذرا سی غفلت اگر کی تو دل ہُوا گُمراہ
اسے سنبھال کے رکھ ہاتھ سے جانے نہ دے
ہے ماں کی گود پئے طفلِ شیر خوار پناہ

(۵۴)

کُس مَرِ تہٕ کَسو مارَن

مَرِ کُس ہٕ تےٚ مارَن کَس

یُس ہَرِ ہَرِ تراوِتھ گَرٕ گَرٕ کرے

اُدٕ سُہ مَرِ تےٚ مارَن تَس

(۵۵)

گورٕ شبدس یُس یژھ پژھ بَرے

گیانٕ وگہِ رٹہٕ ژٕہتہٕ تورَگَس

یئندریے شوٚمرِتھ آنند کرے

اُدٕ کُس مَرِ تےٚ مارَن کَس

(۵۴)

مرے گا کون؟ کس کو مار ڈالیں گے؟ بتا مجھ کو
بھلا کر نام حق گھر کے مشاغل میں جو اُلجھا ہے
مرے گا وہ اُسی کو مار ڈالیں گے یقین جانو

(۵۵)

قولِ مرشد پہ جو ایمان لائے گا
اور بہرہ معرفت سے پائے گا
نفس کے گھوڑے پہ ہوگا جو سوار
اندریوں پر جس کو ہوگا اختیار
پائے گا جمعیتِ خاطر سے عون
مر نہیں سکتا، اسے مارے کون؟

(۵۶)[1]

شو چھے تھَلہِ تھَلہِ روزان
مو زان ہیۆند تہٕ مُسلمان
ژُرک اے چُھکھ تہٕ پان پرزناو
سوے چھےٚ صاحبَس زأنی زان

(۵۷)

گرٛدٕ چھُ پھیران زیرے زیرے
اۆہکےٚ زانہِ گرٛدٕکُ ژَھل
گرٛدٕ یٮ۪لہِ پھیرِ تےٚ زاوُلِ نیرے
گو واتہِ پانےٚ گرٛدٕ بل

[1] وچھو کلیات شیخ العالم "جلد اکھ ع ۱۳۱" تہٕ واریاہو چھُ اتھ "پرزان" تہٕ لیکھت

(۵۶)

بتو ہی شو ہے جابجا جلوہ نما جلوہ طراز
کر نہ ہندو اور مسلمان میں کچھ بھی امتیاز
گر ہے تو ذی ہوش اپنی ذات کو پہچان لے
در حقیقت بس یہی اللہ کی پہچان ہے

(۵۷)

لائیں حرکت میں تو چکی گھومتی ہے زور سے
واقفِ نیرنگ ہے فقط اس کا مدار
پس چلے تو ہوتا ہے باریک آٹا دستیاب
خود بخود گیہوں پہنچ ہی جاتا ہے اس کے قریب

نوٹ :۔ مطلب یہ کہ جب انسان منزلِ مقصود تک پہنچنے کے درپے رہے
تو وہ وہاں پہنچ ہی جائے گا۔

(۵۸)

مِتھیاٗ کپٹ اَسَتھ ترووُم

مَنَس کوٚرُم سٕے ووپدیش

زٕنَس اَندر کیوٚل زونُم

اَنَس کھہنَس کٕس چھُم دویش

(۵۹)

موٗڈو کرٕنیٚے چھےٚ نہ دھارُن تہٕ پارُن

موٗڈو کرٕنیٚے چھےٚ نہٕ رٕچھنہٕ کاسے

موٗڈو کرٕنیٚے چھےٚ نہٕ دِہہ سنٛدارُن

سہَز وِہٕژارُن چھےٚ ووپدیش

(۵۸)

ترک میں نے کردیا سب جھوٹ اور مکر و فریب
تھا یہی اندیشہ موزون میرے من کے واسطے
مجھ کو کوئی نظر آیا نہیں بجز ذاتِ حق
کھانے میں پرہیز کرتی کس سے بتلاؤ مجھے

(۵۹)

محوِ آرائش و پیرائش رہے
تن پرستی کی رہنے دن رات فکر
یہ عمل صالح نہیں اے بیوقوف
ذات کی پہچان ہی اندیشہ ہے

(۶۰)

مٲرِتھ پانژھ بھوٗتھ ،تم پھَل ہٕنڈی

ژٕنِتھ دانہٕ وکُھر کھیتھ

تَدَے زانکھ پرٕم۔ پد ژٕنڈی

ہِشی کھوٚش ،کھور کوتہٕ نا کھیتھ

(۶۰)

خواسِ خمسہ کو سمجھو کر قربانی کا بکرا ہے

اسے عرفان کا چارہ کِھلا خوب موٹا کر

اسے قربان کر، دل مطمئن رکھ نام حاصل کر

یہ دائیں بائیں یکساں ہے فقط ایقان پیدا کر[1]

...

[1] تو تُم (چنچل من والی) بانرین مقام کو پہچان لوگی اور تمہارا من شانت ہو جائیگا۔ اگر تم "بائیں بازو" یعنی "وام مارگ" کا طریقہ پرستش بھی اختیار کر دگی۔ تو یہ تمہارے لئے نقصان دہ نہیں ہوگا۔ مگر شرط یہ ہے کہ پہلے اپنے حواس خمسہ کو قربان کرے۔

(۱۶۱)

وۄتھ رٮ۪نیا[1] ارزُن سَکھر

اَتھِ اَل پَل وَکھر ہیتھ

لۄد وَنے زانکھ پرَم پد اکھِر

ہَنے شِکھ کھنے شِکھر ہیتھ[2]

۱ رٮ۪نیا۔ تلفظ" رے۔نیا، ضمیمہ ۳ وُچھِو۔

۲ "ہٮ۪تھ کھر کِھشی کھر ہیتھ" (گریرسن ۱۲) یِہ سطر چھےٚ وارٕہ ژِکر نزان۔ آنند کوِلن چھِ یِتھ پاٹھۍ ہیچھِر۔ گریرسنن بیٚیہ پاٹھۍ۔ اگر ژٕ پرَم۔پد (ادم (ساری تھۄد مقام) زانکھ۔ تیٚلہِ کر ییٚتھ پاٹھۍ لۄزا تہٕ گوو" اَتھِ اَل پَل وَکھر ہیتھ، تیٚلہِ چھُنہٕ کانہہ دۄش۔ اِشارٕ چھُ "کولا چارس" کُن۔ یِہ گوو اگر گریرسن سُند پاٹھ مانو۔ اگر آنند کوِلن۔ تیٚلہِ گوو اَمِیک معنی زِ اگر ژٕ پرَم پد زانکھ تیٚلہِ گژھ اَتھ لۄزا بہٕ منز بیٚیَن ییٚتھن زانَن والین سٟتؠ شامِل تیٚلہِ چھُے ژٕ نے اختیار یِژھ لۄزا کرنس۔ بیاکھ پاٹھ: "ہٮ۪شی کھۄش کھور کیٚتھ کیٚتھ" (پارمو) بیاکھ پاٹھ تہٕ چھُس "کھِشکر شکھر ہیتھ"

(۶۱)

اُٹھ کریں دِلبر کے استقبال کی تیاریاں
ہاتھ میں ہوگا شراب ناب اور نان وکباب
'اوم' کا عرفان اگر حاصل تمہیں ہو جائے گا
تم کو اس پوجا میں کیا نقصان ہے، اے شوخ وشباب

(٦٢)

گیانہٕ مارگ چھےَ ہاکہٕ وٲر

دِزہ بس شمہٕ دَمہٕ کرِتھ پٲنٛز

لاما زٕکنہٕ پوٚش پرٲنٛز کرِتھ وٲر

کھینہٕ کھینہٕ موٗژی وٲرے چھیٚنٛز

(۶۴)

معرفت کا باغ ہے اک ساگ زار دلپسند　　جس کو ضبط و ربط سے دل کے سکون سے بھر کے
حیط فعلِ پسندیدہ سے خود محفوظ رکھ

اس طرح پچھلے جنم کے جو ترے اعمال ہیں　　بھیڑ بکری جیسے تو دیوی کے آگے کر نثار
یوں ہی ہو جائیگا خالی رفتہ رفتہ ساگ زار

نوٹ :- اعمال دو قسم کے ہیں۔ ایک وہ جو پچھلے جنموں میں
ہیں کئے گئے ہوں۔ جن کے نتائج اب بھی باقی رہتے ہیں۔ اور دوسرے
وہ جو موجودہ جنم میں کئے جاتے ہیں۔ دونوں نتائج کے حامل ہیں۔
جب تک یہ نتائج باقی رہتے ہیں آخری نجات ناممکن ہے۔
باغ معرفت میں ساگ سے مُراد موجودہ جنم کے اعمال ہیں۔
اس کو احتیاط سے روزانہ مذہبی فرائض اور ضبط و سکون کے
ذریعے سے بیرونی ترغیبات سے بچائے رکھنا چاہیئے۔ اس
باغ میں جن میں بھیڑ بکریوں کو چرنے کی اجازت دی گئی ہے۔
اور جن کے مُقدر میں قُربان ہونا ہے۔ پچھلے جنموں کے اعمال
ہیں۔ جن کا پھل موجودہ فصل یعنی اعمال ہیں۔ نیک اعمال سے
محصور کئے جانے پر بکریاں ساگ کھانے پر مجبور ہو جاتی ہیں۔
یا بالفاظ دیگر پچھلے جنموں کے اعمال کا پھل ختم ہو جاتا ہے۔ یہ
کام بکریوں کی قربانی سے پایۂ تکمیل تک پہنچ جاتا ہے۔ اس طرح
روح لامکان میں جذب ہو جاتی ہے۔

(۶۳)

شۄنشرِس وُتھ کُس رٹے
کُس بوکے رٹے واو
یُس پانژ یندریے ژٕلِتھ ژٹے
سُے رٹے گٹے رو

(۶۴)

شیل تہٕ مان چھُے پوٚنز کرنجے
موچھِ ییمہٕ روٚٹ ٹلٕیُد واو
ہوٚس یُس مست والہٕ گنڈے
تی یُس ننگہٕ تَے سُے اَدہٕ نہال

(۶۳)

روک سکتا کون ہے جاڑے میں چکشِ بام کو؟

اور مٹھی میں بھلا بادِ صبا پکڑے گا کون؟

جو سمیٹے اندریوں کو ٹ کر رکھے انہیں

دسترس پائے اُجالے پر اندھیرے میں وہی

(۶۴)

شہرت و عزت ہے کیا چھلنی میں پانی کے سوا

ہیں جو طاقت آزما. طوفاں کو مٹھی میں جو لے

باندھے بیلِ دماں کو اپنے سر کے بال سے

جس سے یہ سب ہو سکے بیشک ہو آمیں کامیاب

نوٹ:۔ مطلب یہ ہے کہ دنیاوی شہرت خام خیالی کے سِوا کچھ نہیں

ہاں اگر نفسِ امارہ (یعنی بیلِ دَماں) اور "من" کے طوفانوں

کو قابو کرے تو حقیقی معنوں میں طاقتور کہلائے اور نام پائے۔

(۶۵) لہ

لَزکا سی شپت نواری

ترٛن زَل کَری آہار

یہٕ کٔمؠ ووہپدیش کوٗرُے بٹا

اُژیتَن وٕٹس ٹسژیتن دِیُن آہار

(۶۶)

دلِو وَٹا دِوُر وَٹا

پیٹھ بوٗن چھُے یپکہ واٹھ

پوٗزکس کَرکھ ، ہوٗیہٕ بٹا

کرٛمنَس تہٕ پوٗنس سنگاٹھ

وُچھِو واکھ ۲۵۱ تہٕ ۔

(۶۵)

ہے سبز پوش تیری سردی سے بچانی

جل اور گھاس پر ہے گزران کرنے والی

اے بیوقوف پنڈت! ہے کس کی یہ ہدایت

جاندار بھیڑ کو تو بے جان صنم کے آگے

بے جرم ذبح کردے اور لے ثواب اُلٹا

(۶۶)

مورتی ہو دیوتا کی یا ہو مندر کی نمود

دونوں کی تشکیل میں پتھر ہی پتھر ہے عیاں

زیر و بالا پیش و پس پتھر ہی پتھر پائے گا

تو پرستش کس کی کرتا ہے بتا پنڈت مجھے

من کو ہاں اپنے نفس کا رات دن ہمدم بنا

نوٹ:۔ ظاہری پرستش بے معنی ہے، اپنے من کو اپنے پران ملانا چاہیئے۔ اور اُسی کے دھیان میں لگانا چاہیئے۔ یہ ایک ریاضت ہے۔

(۶۷)

کُش پوش تیل دِیپہ زَل ناگرٕ ژھے

سد بھاوٕ گورِ کتھ لیس مَنہِ ہیئے

شمبھوٗ ہس سورِ تہٕ پھنہٕ یِرٕ ژھے

ئے ڈ۪ۄ زے سہزا کرٕ ییئے

لہ

"ساد پیٚنزے سہزٕ اکرٕ ژے نا زیئے"

(گریرسن)

وچھو ضمیمہ ۳۔

اَتھ چھُ لِنُتھ لِستھ مانے پیران۔ یانے

ترٕ واتہٕ اَبدی آنندس منز منہٕ کِز عملہ سنٕز

لانائُتھ روزِتھ یٚمیہ ییہٕ نہ ژُہ زِنس یِیٚژھ

کِنیک پاٹھ چھُ بھاسکرُن پیس زیادٕ

موزوٗن چھُ۔ یانے کُش پوش بیترِ

ییتہٕ پوزا کرِتھ بُکرِ پنٕنہِ ییٚژھ تہٕ پرٕژھ

سیتہٕ شو موزنے چھِنے سہزٕ بنز پرٕنز

کرِتھے (۴۰)

(۳۷)

پرستش کے لئے حاجت نہیں دیپک کی یا تل کی

نہ پانی کی کُشا کے گھاس کی یا پھُول اور پھل کی

جو مُرشد کی ہدایت پر عقیدت سے عمل کرے

جو فرطِ شوق سے "شمبھو" کو ہر دم یاد بھی کر لے

اِسی سے ذاتِ حق کی معرفت ملتی ہے بندے کو

یہی سچی عبادت ہے، یہی سچی ریاضت ہے

نوٹ :- (۱) ظاہری عمل ذاتِ حق کی سچی ریاضت نہیں۔ مُرشد کی ہدایت کے مطابق اپنی ہی ذات میں ذاتِ حق کا احساس پیدا ہونے پر انسان اصلیت کو پا سکتا ہے۔ اور یہی ذاتِ حق کو پانے کی سچی ریاضت ہے۔ گریرسن نے جو مصرعہ یہاں پر دیا ہے اُس کے معانی کھینچا تانی کر کے ہی اُن الفاظ سے نکالا جا سکتا ہے یعنی کہ

"وجودِ ذاتِ حق میں محو ہو جاتا ہے وہ آخر — عمل سے لاتعلق ہو کے پاتا ہے نجات آخر"

(ب) "کُشا" ایک قسم کی گھاس ہے جسکو متبرک سمجھا جاتا ہے اور مختلف مذہبی رسوم انجام دینے کے موقعہ پر استعمال کی جاتی ہے۔ "شمبھو" شو جی کا ایک نام ہے۔

